(۱) پہلا سبب جس کو حقیقی سبب کہا جا سکتا ہے یہ ہو کہ چونکہ ابولہب ایک دینی منصب رکھتا تھا، اس لئے خصوصیت کے ساتھ اس کا نام لیا گیا، کیونکہ خداوند تعالیٰ نے محمد صلعم کو بادشاہ بنا کر نہیں بھیجا تھا اسلئے جو لوگ ملکی حیثیت سے آپ کے مخالف تھے، وہ آپ کے اصلی دشمن نہیں کہے جا سکتے تھے، بلکہ خداوند تعالیٰ نے آپ کو داعی حق، بشیر، نذیر، اور سراج منیر بنا کر بھیجا تھا، اور آپ کو، صبر، نماز، اعلاے کلمۃ اللہ، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا حکم دیا تھا، اور ملت ابراہیمی کی رہنمائی اور خانہ کعبہ کو شرک کی نجاست سے پاک کرنے کی خدمت آپ کے سپرد کی تھی، یہی وجہ ہے کہ آپ کو آپ کے قریبی اہل خاندان کے ڈرانے کا حکم دیا تھا، کیونکہ یہی لوگ خانہ کعبہ کے مجاور، متولی اور خدمت گذار تھے، صرف رسول اللہ صلعم ہی کی تخصیص نہیں بلکہ تمام پیغمبرون کا یہی طریقہ ہے، دیکھو حضرت عیسیٰ علیہ السلام علماے یہود کو کس قدر صلواتین سناتے تھے جس کی وجہ یہ تھی کہ وہی امانت الٰہی کے حامل تھے، اس لئے وہ باز پرس و مواخذہ سے بری نہیں ہو سکتے تھے، اس کے ساتھ وہی جمہور کے پیشوا ہین، اس لئے سب سے پہلے ان کو دعوت دیجاتی ہے تاکہ ان کی اصلاح سے عوام کی اصلاح ہو سکے اگر انبیار عام لوگون کے سردارون کو نظر انداز کر دین تو یہ مداہنت فی الدّین ہوگی، پیغمبرون اور ملکی انقلاب کوشون مین یہی تو فرق ہے، کہ جو لوگ ملک و سلطنت کے خواستگار ہوتے ہین، وہ صرف عوام کو بھڑکاتے ہین، جیساکہ ہر قوم کے باغیون کا شعار ہے، کیا تم کو نظر نہین آتا کہ خداوند تعالیٰ نے سب سے پہلے حضرت موسیٰ علیہ السلام کو فرعون کے پاس جانے کا حکم دیا، حضرت دانیال علیہ السلام بنوخذ نصر یعنی بخت نصر کو دعوت دیتے تھے، جو ایک بہت بڑا بادشاہ تھا، خود رسول اللہ صلعم نے تمام دنیا کے بادشاہون کو دعوت اسلام دی تھی، اب اس اصول کے پیش نظر رکھ لینے کے بعد یہ یاد رکھنا چاہئے کہ ابولہب خانہ کعبہ کا متولی اور خدمت گذار تھا، لیکن اس نے اس مذہبی سرداری مین سخت خیانت سے کام لیا تھا، اور رفادت کے ذریعہ سے بہت سی دولت جمع کر لی تھی شرک کے ذریعہ سے تو اس نے خانہ کعبہ کے ایک ستون (یعنی توحید) کو منہدم کر دیا تھا، لیکن خیانت کے ذریعہ سے خانہ کعبہ کا ایک اور ستون بھی اس نے گرا دیا تھا، یعنی قربانیون کے ذریعہ سے غریبون کی جو امداد کیجاتی تھی اور

خدا کے مہمانوں یعنی حاجیوں کو جو کھانا کھلایا جاتا تھا اس نے نیکی کے یہ تمام دروازے بند کر دیے تھے، اس لئے اس پر خدا کا عذاب نازل ہوا، اور خانہ کعبہ کی تولیت اس سے چھین لی گئی، اس لحاظ سے چونکہ رسول اللہ صلعم کی بعثت کا مقصد صرف یہ تھا کہ خانہ کعبہ کو کفار کے غاصبانہ قبضے سے نکال کر اس کو بتوں سے پاک و صاف کریں، اس لئے آپ نے اور رؤسائے قریش یعنی اصحاب ندوہ، اصحاب قیادہ، اور اصحاب لواء کو کوئی خاص اہمیت نہیں دی، حالانکہ انھیں لوگوں نے آپ کو تکلیفیں پہنچائی تھیں، آپ سے جنگ کی تھی، اور آپ کو اور آپ کے اصحاب کو خانہ کعبہ کے قرب و جوار سے باہر نکال دیا تھا۔ بلکہ آپ نے اس خائن اور دین کے برباد کرنے والے یعنی ابولہب کو زیادہ اہمیت دی کیونکہ وہ اپنے دینی عہدہ کی وجہ سے دین کا اصلی دشمن تھا، اور دینی حیثیت سے تمام قریش اس کے پیرو اور تابع تھے، اس لئے جب خدا نے یہ فرمایا کہ

تَبَّتْ يَدَا أَبِي لَهَبٍ وَتَبَّ — ابولہب کے دونوں ہاتھ ٹوٹ گئے اور وہ بالکل ہلاک ہوگیا،

تو گویا یہ فرمایا کہ کفر کے دست و بازو ٹوٹ گئے، اور شر و فساد کے جراثیم فنا ہوگئے،

(۲) دوسرا سبب یہ ہے کہ ابولہب کی اخلاقی حالت مذہبی اصول اخلاق کے بالکل مخالف واقع ہوئی تھی، کیونکہ رسول اللہ صلعم کو خداوند تعالیٰ نے فضائل اخلاق کا بہترین نمونہ اور مکارم اخلاق کا داعی برحق بنا کر مبعوث کیا تھا چنانچہ خود خداوند تعالیٰ کہتا ہے،

انك لعلیٰ خلق عظیم — اے پیغمبر تم میں ایک بڑے درجہ کا اخلاق پایا جاتا ہے،

اور خود رسول اللہ صلعم کا ارشاد ہے،

بعثت لاتمم مکارم الاخلاق، — میں فضائل اخلاق کی تکمیل کے لئے مبعوث ہوا ہوں،

لیکن تمام فضائل کی اصل فیاضی، صلہ رحمی اور غریبوں کی امداد ہے، اور اہل عرب نے اسی قسم کی اخلاقی فضا میں نشو و نما پائی تھی اس لئے جب رسول اللہ صلعم نے توحید اور ہمدردی کی دعوت دی، تو شرفائے عرب نے اس اخلاقی دعوت کی بنا پر نہیں بلکہ اس بنا پر آپ کی مخالفت کی کہ وہ شرک میں مبتلا تھے اور

ان کو روز قیامت سے انکار تھا، لیکن ابولہب نے شرک سے زیادہ حرص وحسد کی بنا پر آپ کی مخالفت کی، اور اس کے حالات زندگی کے مطالعہ سے یہ بات معلوم ہوسکتی ہے، کیونکہ قریش نے جب ظلم اور جاہلی حمیت کی وجہ سے آپؐ کی مخالفت پر اتفاق کیا اور ظالمانہ معاہدہ نامہ لکھکر تمام بنو ہاشم سے جنمین مسلمان اور مشرک دونون شامل تھے علحدہ ہوگئے تو ابولہب بھی انھین ظالمون کا شریک تھا، اور اس طرح اس نے رسول اللہ صلعم کے رحمی تعلقات منقطع کردیئے، حالانکہ یہ اہل عرب کے نزدیک بہت بڑا گناہ خیال کیا جاتا تھا، اور ان کے نزدیک خاندانی تعلقات کا یہ درجہ تھا کہ خدا کے ساتھ خاندانی رشتے کی قسم کا بھی واسطہ دیتے تھے، جیسا کہ خداوند تعالیٰ نے خود سورۂ نساء مین فرمایا ہے:

فاتقوا اللہ الذی تساء لون بہ والارحام، — تو خدا سے ڈرو جس کے واسطے سے اور خاندانی رشتے کے واسطے سے تم کوئی درخواست کرتے ہو،

اس لئے جب اس موقع پر ابولہب نے بنو ہاشم کا خاندانی رشتہ توڑ دیا تو اس نے ذلیل ترین کام کیا، اگر اس مین عرب کی حمیت اور شرافت کا شائبہ بھی ہوتا، تو حضرت ابوطالب کی روش اختیار کرتا، کہ وہ اپنی قوم کے دین (یعنی شرک) پر تو قایم تھے، لیکن باینہمہ (خاندانی رشتہ کی بناپر) رسول اللہ صلعم کی حمایت کرتے تھے، یا حضرت حمزہؓ کی تقلید کرتا، کہ جب ابوجہل نے رسول اللہ صلعم کو تکلیف دینا چاہی تو صرف اپنے بھتیجے (یعنی رسول اللہ صلعم) کی حمایت کے لئے مسلمان ہوگئے، اسی طرح مذہبی شدت وغلو کی بناپر بھی وہ رسول اللہ صلعم اور تمام بنو ہاشم کا مخالف نہ تھا، کیونکہ معرکۂ بدر قریش کا سب سے بڑا معرکہ تھا، اور اسمین تمام شرفاے قریش نے شرکت کی تھی، لیکن صرف ابولہب نے اس معرکے سے پہلوتہی اختیار کی اور اس مین شریک نہ ہوا، اس لئے اگر اس مین ذرہ برابر بھی مذہبی احساس ہوتا تو سرداران قریش کی طرح وہ بھی اس مین شرکت کرکے اپنے دین کی حفاظت کے لئے جنگ کرتا، غرض ابولہب نے عصبیت قومی اور تعصب دینی سے رسول اللہ صلعم کی مخالفت نہین کی، بلکہ اس کا سبب صرف یہ تھا کہ وہ کفار سے رفادت کا مال لیتا تھا اور خود اپنے لئے اس کو جمع کرتا تھا، اسی

حرص و دنارت کی وجہ سے اہلِ عرب نے اس پر سونے کی اُس ہرن کی چوری کا الزام لگایا تھا، جو خانۂ کعبہ کے اندر رکھا ہوا تھا، حالانکہ وہ عرب کے اُس معزز خاندان سے تعلق رکھتا تھا جو فیاضی مین مشہور تھا،

اس تفصیل سے ثابت ہوا کہ ابولہب مین ابوجہل کی خودداری اور ابوسفیان کی ریاست نہ تھی جس کی وجہ سے وہ رسول اللہ صلعم کی مخالفت کرتا، بلکہ وہ آپ کی مخالفت صرف اس لئے کرتا تھا کہ آپ اس کو سخاوت و فیاضی کا حکم دیتے تھے، بخل سے روکتے تھے، اور یتیمون، مسکینون اور غلامون کے ساتھ سلوک کرنے کی ترغیب دیتے تھے، اور بنو ہاشم کی رسم کے مطابق قحط کے زمانہ مین بھوکون کے کھانا کھلانے پر آمادہ کرتے تھے، اور یہ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی وہ سنت تھی جس کو اہلِ عرب نے قائم رکھا تھا، اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نے یہ سنت اس لئے قایم کی تھی کہ اہلِ عرب کی روح کو جلا حاصل ہو اور خانۂ کعبہ کی تولیت کا حق ادا ہو، اسلئے وہ رسول اللہ صلعم کی ہدایت وارشاد کو سنکر جل جاتا تھا، کیونکہ اس کے دل مین خیانت اور بخل کا جو مادہ تھا اس سے وہ واقف تھا، غرض وہ صرف مشرک نہ تھا، بلکہ شرک کے ساتھ نیک خصائل و عادات کا بھی دشمن تھا، اور صرف دنیوی زندگی پر قانع ہو گیا تھا، اس لئے وہ رسول اللہ صلعم کی نبوت کا سب سے بڑا دشمن اور فضائلِ اخلاق کے دشمنون کا سردار تھا، جیسا کہ آپ کی نبوت کا سب سے بڑا دوست وہ تھا جو سب سے زیادہ فیاض اور پرہیزگار تھا،

(۳) تیسرا سبب یہ ہے کہ جب رسول اللہ صلعم نے سب سے پہلے دعوتِ اسلام دینا شروع کی تو اول اوّل ابولہب ہی نے آپ کی مخالفت کی، اس سے قبل کسی نے آپ کی مخالفت نہین کی تھی، بلکہ آپ کی ذات منبع الخیرات کے اثر سے کسی قدر آپ کی باتون کا یقین کرنے لگے تھے، لیکن ابولہب اسلام کی تگ و تاز کیلئے ایک سدِّ راہ بن گیا، اور اہلِ عرب کو آپ سے متوحش و متنفر بنا دیا، چنانچہ جب آپ نے کوہِ صفا پر چڑھکر باواز بلند پکارا "یاصباحاہ" تو اہلِ مکہ آپ کے گرد جمع ہو گئے اور آپ نے فرمایا کہ مین تم کو ایک سخت عذاب سے ڈراتا ہون، "اس پر ابولہب نے کہا" تبالک لہذا دعوتنا "یعنی تم پر ہلاکت ہو کیا اسی لئے ہم کو بلایا ہے، پھر جب خدا نے آپ کو آپ کے عزیز اعزہ کے ڈرانے کا حکم دیا، اور آپ نے ان کو بلا کر کھانا کھلایا، اور کھانے سے فارغ

ہونے کے بعد ان سے گفتگو کرنی چاہی تو ابولہب بول اٹھا "محمد نے تم کو کس قدر مسحور کر دیا ہی" اب سب لوگ منتشر ہو گئے اور آپ ان سے گفتگو نہ کر سکے، پھر جب آپ کو اپنی خاص قوم سے مایوسی ہوئی اور ایام حج مین آپ تمام قبائل عرب کو ایمان و توحید کی دعوت دینے لگے، تو ابولہب نے یہ طریقہ اختیار کیا کہ آپ کے پیچھے پیچھے (لوگون کو بھڑکانے کیلئے) کہتا کہ لوگو تمکو یہ، یہ دعوت دیتا ہی کہ لات وعزیٰ اور اپنے حلیف بنو مالک بن اقیش کے جن کا جوا اپنے کندھون سے اتار پھینکو اور اس کی پیدا کی ہوئی بدعت اور گمراہی کو قبول کرو، تو تم نہ اس کی اطاعت کرو، نہ اس کی بات سنو" غرض ابتدائے اسلام سے وہ اسلام کا دشمن رہا، اور اسی بغض وعداوت کے ساتھ مر بھی گیا،

(۴) چوتھا سبب یہ ہے کہ ابولہب رسول اللہ صلعم کا نہایت قریبی عزیز یعنی چچا تھا، اس لئے خداوند تعالیٰ نے اس کا نام صراحت کے ساتھ اس لئے لیا تاکہ ہم کو معلوم ہو سکے کہ جب کسی کے اعمال اس کو خدا سے الگ کر دیتے ہین تو نیکون کی عزیزداری یہانتک کہ خدا کے محبوب پیغمبر کی رشتہ داری بھی اسکو کوئی فائدہ نہین پہنچا سکتی جیسا کہ خداوند تعالیٰ فرماتا ہے:-

لن تنفعکم ارحامکم ولا اولادکم یوم القیمۃ — قیامت کے دن تمھاری قرابتین اور تمھاری اولادین تمکو کوئی فائدہ نہ پہنچا سکین گی

اس معاملے مین ابولہب کی مثال ٹھیک آزر کی ہی جسکی نسبت ارشاد خداوندی یہ ہے:-

وما کان استغفار ابراھیم لابیہ الا عن موعدۃ وعدھا ایاہ فلما تبین لہ انہ عدو للہ تبرأ منہ ان ابراھیم لاواہ حلیم، — ابراہیم نے اپنے باپ کیلئے مغفرت کی جو دعا مانگی تھی وہ ایک وعدے کی بنا پر تھی جسکا انھون نے اس سے وعدہ کیا تھا لیکن جب ابراہیم کو معلوم ہوا کہ وہ خدا کا دشمن ہی، تو اس سے علحدگی اختیار کر لی بیشک ابراہیم بردبار ہے،

تو جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اتمام حجت کے بعد اپنے باپ سے علحدگی اختیار کر لی اسی طرح تکمیل دعوت اور ہجرت کے بعد محمد رسول اللہ صلعم نے اپنے چچا کے خلاف صدائے حق بلند کی حالانکہ یہ آپ پر نہایت شاق تھا کیونکہ آپ تمام لوگون پر عموماً اور اپنے اعزہ پر خصوصاً نہایت مہربان تھے، اور ان کے لئے دعائے مغفرت کرتے رہتے تھے، یہانتک کہ خدا نے اس کی ممانعت کر دی،

"ع"

# ادبیات

## مادّہ پرست سے خطاب

از جناب محمد اسد خان صاحب بی اے ملتان،

حیرت میں کیوں ہے، عقدۂ مشکل کو دیکھکر!  کر زندگی پہ غور ذرا دل کو دیکھ کر،
افسوس تو سراغ حقیقت نہ پا سکا  ارض و سما کے جلوۂ باطل کو دیکھ کر
ساقی کی چشم مست سے محروم ہی رہا  گردون پہ تو نجوم کی محفل کو دیکھ کر
محمل نشین کی تجھ کو خبر کیا کہ غش ہے تو  نقش و نگار پردۂ محمل کو دیکھ کر
تیری نگاہ قبر سے آگے نہ جا سکی  ہنستی ہے زندگی، تیری منزل کو دیکھ کر
مست[1] کہہ کہ پا لیا دُرِ دریاے معرفت  اک سنگریزۂ لب ساحل کو دیکھ کر
تحقیق سے گمان کے سوا کیا ملا تجھے؟  حیران ہون تیرے علم کے حاصل کو دیکھ کر
حسنِ ازل کے نور کا پرتو ہے زندگی  سورج کو مان لے مہ کامل کو دیکھ کر
کر علت العلل کی طرف ذہن منتقل  خود اپنے منتہاے دلائل کو دیکھ کر
قانون ساز کون ہے آخر؟ ذرا تو سوچ  نظم نظام قدرت کامل کو دیکھ کر
کیا تجھ پہ مادّے کی حقیقت نہین کھلی؟  ذرّے کے پارہ پارہ شدہ دل کو دیکھ کر

واللہ تازہ ہوتا ہے ایمان اے اسد
سائنس کے جدید مسائل کو دیکھ کر،

---

[1] سر اسحاق نیوٹن کے مشہور قول کی طرف اشارہ ہے۔ "اسد"

# باب التقریظ والانتقاد

## اردو زبان کے چند جدید رسالے

گذشتہ ششماہی مین اردو کے جو جدید رسالے نکلے ہین، وہ حسب ذیل ہین :-

**سعید** (ماہوار مصور) اڈیٹر ڈاکٹر سید احمد سعید بریلوی حجم ۷۶ صفحے لکھائی چھپائی اور کاغذ عمدہ قیمت سالانہ ہے، پتہ :- دفتر سعید کوچۂ چیلان دہلی،

ایسٹرن لٹریچر کمپنی دہلی کا ارگن رسالہ کامیابی" جو ڈاکٹر سید احمد صاحب سعید بریلوی کی ادارت مین نکلنا شروع ہوا تھا، اس کے بند ہونے کے بعد ڈاکٹر صاحب کی ذاتی نگرانی مین زیر نظر رسالہ "سعید" نکلنا شروع ہوا ہے "سعید" کا اصل مقصد مسلمانون کی اقتصادی اصلاح کرنا ہے، چنانچہ شاہراہ کامیابی" اور" رازحیات" وغیرہ کے عنوان سے اس موضوع پر اس مین متعدد مضامین شایع ہوتے ہین، نیز رسالے کے مستقل عنوان" مذہب و اخلاق" "علم و ادب" اور" حفظان صحت و علاج امراض" وغیرہ بھی ہین، رسالہ مجموعی حیثیت سے دلچسپ ہے، اس کے چند پرچے نظر سے گذرے ہین، اور اس وقت پہلا نمبر بابت ماہ اگست ۱۹۳۱ء زیر نظر ہے، اس مین مختلف مقالات "مسلمان اور قومی آزادی کی تحریک" ڈاکٹر عابد حسین صاحب" یاد رفتگان" پنڈت برجموہن دتاتریا کیفی، اور فسانہ "تنہا قلی" ڈاکٹر سعید، وغیرہ کارآمد اور دلچسپ مضامین ہین، ڈاکٹر صاحب اردو کے پرانے اور اچھے لکھنے والے ہین، توقع ہے کہ وہ اپنی ذاتی مستعدی سے "کامیابی" کی ناکامی کی طرح "سعید" کو ناکامیاب ہونے دینگے،

**تبلیغ** (ماہوار مصور) اڈیٹر ابوالبیان آزاد حجم ۴۰ صفحے کاغذ اور لکھائی چھپائی اوسط درجہ قیمت سالانہ ہے، پتہ :- دفتر رسالہ تبلیغ جوڑیوالان دہلی،

رسالہ تبلیغ اگرچہ اپنے نام کے لحاظ سے ایک مذہبی پرچہ ہے، لیکن مضامین کے اعتبار سے عام ادبی رسائل کی صف مین داخل ہے، مضامین چند ابواب "مذہبی" "ادبی" اور "افسانے" وغیرہ مین تقسیم ہین،

**بچون کی دنیا**، (ماہوار مصور) اڈیٹر سید حامد علی حامد، دیوی دت شکل حجم ۴۰ صفحے، لکھائی چھپائی اور کاغذ نہایت اعلیٰ، اور بچون کے مناسب، قیمت سالانہ عہ، نمونہ مفت، پتہ: منیجر انڈین پریس لمیٹڈ الہ آباد،

انڈین پریس الہ آباد سے چھوٹے بچون کے لئے یہ خوبصورت، مفید، اور دلچسپ رسالہ "بچون کی دنیا" کے نام سے جاری کیا ہے، جو اپنی ظاہری شکل و صورت کے لحاظ سے بچون کو اپنی طرف مائل کرنے والا ہے، مضامین اور نظمین بھی بچون کی سمجھ کے مطابق ہوتے ہین، جن سے ان کی دماغی و اخلاقی تربیت ہو سکتی ہے، غالباً یہ بچون کے رسالون مین سب سے بہتر رسالہ ہے، جو بچون کی تعلیم و تربیت کے لئے کارآمد ہوگا،

**تربیت**، (پندرہ روزہ) مدیر مسعود عالم ندوی حجم ۲۰ صفحے، لکھائی چھپائی نہایت ناقص کاغذ معمولی، قیمت سالانہ ہے، پتہ:۔ دفتر رسالہ تربیت قلعہ، بہار شریف ضلع پٹنہ،

صوبہ بہار کی سرزمین رسالون کے لئے جس قدر شور واقع ہوئی ہے، شاید ہندوستان کا کوئی خطہ اس قدر بنجر نہ ہوگا، اس گذشتہ ششماہی مین جن چند رسالون کا تعارف کرایا گیا تھا، اُن مین اب بجز ندیم گیا کے کوئی بھی جاری نہین، اب وہین سے ایک جدید پندرہ روزہ رسالہ تربیت جاری ہوا ہے، جو قصبہ بہار شریف سے نکلنے لگا ہے، لیکن افسوس ہے کہ یہ رسالہ اپنے مضامین، ترتیب، لکھائی اور چھپائی ہر حیثیت سے کم از کم ایسی توجہ کا محتاج ہے کہ عام ادبی رسائل کی سطح پر تو آجائے، ضرورت ہے کہ مولوی مسعود عالم صاحب ندوی اڈیٹر رسالہ بذات خود اس پر توجہ کرین،

**فلمی دنیا**، (مصور) ادارۂ تحریر دائی کے طارق و ظفر احمد تبریزی حجم ۴۰ صفحے، لکھائی چھپائی معمولی اور کاغذ اوسط درجہ، قیمت ۳ر پتہ:۔ دفتر فلمی دنیا نمبر ۱۱ ہریسن روڈ کلکتہ،

جناب دائی کے طارق نے کلکتہ سے چند ماہ گذرے "فلم ریویو" کے نام سے ایک رسالہ نکالا تھا، اور

اب اُس سے علٰحدہ ہونے کے بعد "فلمی دنیا" کے نام سے ایک جدید رسالہ جاری کیا ہے، جسمین تمامتر فلم سے متعلق مضامین ہوتے ہین، اسوقت پہلا نمبر بابتہ ماہ اکتوبر ۳۱ء ہمارے پیش نظر ہے، جسکے شذرات مین فلمی دنیا کے مقاصد واضح کرتے ہوئے بتایا گیا ہے کہ اُردو دان طبقہ کو فلم کی کرشمہ سازیون سے واقف کرنا، اور نیز اسکے رازہائے سربستہ کا انکشاف کرنا ہے ... اور نیز اسلامی ممالک کی فلم سازی وغیرہ سے باخبر کرنا ہے"،

**کائنات**، مرتبہ سراج الحسن تمنا صدیقی حجم ۴۶ صفحے لکھائی چھپائی معمولی، کاغذ اوسط درجہ قیمت سالانہ سے، پتہ :- دفتر رسالہ کائنات بلند شہر،

رسالہ کائنات اپنے شہر کے بلند پایہ مضمون نگار جناب سید حسن صاحب برنی ایڈوکیٹ کی سرپرستی مین ماہ جولائی ۳۱ء سے جاری ہوا ہے، سرورق پر "علمی، ادبی، اخلاقی و تاریخی مضامین کا مجموعہ، کے لقب سے رسالہ کو روشناس کیا گیا ہے، رسالہ کا پہلا نمبر ہمارے پیش نظر ہے، جسمین "امیر خسرو اور ہندوستان کی محبت" ایک دلچسپ مضمون ہے، نیز اردو کے بعض مشہور شعراء اصغر و جگر و ساغر وغیرہ کے کلام شایع ہوئے ہین، مولوی سید حسن صاحب برنی ایڈوکیٹ ملک کے روشناس اہل قلم مین ہین، اگر رسالہ کو انکی سرپرستی حاصل رہی تو توقع ہے کہ آیندہ یہ اُردو کے اچھے اور کارآمد رسالون مین جگہ حاصل کریگا،

**الایمان**، مدیر خصوصی :- محمد مظہر الدین حجم ۴۰ صفحے لکھائی چھپائی اور کاغذ معمولی قیمت عہ پتہ :- دفتر اخبار الامان دہلی،

مولانا محمد مظہر الدین صاحب مالک الامان کی ادارت مین الایمان کے نام سے ماہوار رسالہ جاری ہوا ہے، چونکہ یہ ایک اخبار کے دفتر سے شایع ہونا شروع ہوا ہے، اس لئے ارادی وغیر ارادی طور پر اکثر مباحث سیاسی ہین اور اکثر مضامین غیر زبان کے اخبارات اور رسائل کے مضامین کا ترجمہ اس سے اگر سیاسی مباحث خارج کر کے اسکو خالص ادبی و علمی پرچہ بنا دیا جائے تو بھی غیر زبان کے اچھے ملکی و غیر ملکی اخبارات و رسائل کے ترجمون سے اس قسم کا مفید رسالہ جاری رہ سکتا ہے، تاہم اس صورت مین بھی یہ رسالہ اپنے مضامین کے اعتبار سے مطالعہ کے لایق ہے، اسوقت مئی جون کا مشترک نمبر ہمارے سامنے ہے، رسالہ کے نام کی مناسبت سے بعض مذہبی مضامین بھی ہین نیز افسانے اور تاریخی واقعات کے چٹکلون سے بھی رسالہ کو دلچسپ بنانے کی کوشش کی گئی ہے، "ر"

# مطبوعات جدیدہ

**برہان التنزیل**، مصنفہ مولانا محمد مسلم صاحب عثمانی، حجم ۲۳۲ صفحے، لکھائی چھپائی معمولی، کاغذ اوسط درجہ، قیمت عہ، پتہ: جناب محمد متین صاحب منیجر علمی کتبخانہ دیوبند ضلع سہارنپور۔

مولانا محمد مسلم صاحب عثمانی نے قرآن مجید کے کلام الٰہی ہونے کو دو سو عقلی دلیلون سے اس مفید تالیف مین ثابت کیا ہے، کتاب کا آغاز ایک مقدمہ سے ہوتا ہے جسمین پہلے کلام الٰہی کے اوصاف متعین کئے گئے ہین، پھر انھین اوصاف کے لحاظ سے قرآن مجید کو جانچا گیا ہے، اس کے بعد مختلف ابواب مین مختلف مباحث پیش کئے گئے ہین، مثلاً قرآن مجید کی مختلف پیشین گوئیون کا پورا اترنا، مخالفین اسلام کے راز سربستہ کا انکشاف کرنا، قرآن مجید کا دعوی فصاحت اور مشرکین کی ناکامی، قرآن مجید کا نوامیس فطرت کو مقرر کرنا، اور جدید سے جدید ترقیون کے باوجود نوامیس کے ان اصول کا ازلی و ابدی ثابت ہونا، حقایق قرآنی، قرآن مجید کے دعوون کے مقابلہ مین عجز انسانی، قرآن مجید کی تعلیمات کا قدیم صحف سماوی کے مطابق ہونا، اور سیرت نبوی سے کلام مجید کے کلام الٰہی ہونے کی تصدیق وغیرہ، کتاب کا طرز استدلال و اسلوب بیان دلآویز ہے، لیکن افسوس ہے کہ مباحث مین نظم و ترتیب کی کمی ہے، فہرست مضامین بھی منسلک نہین، لیکن جو مباحث ہین وہ اپنی جگہ پر جامع ہین، اور جو دلائل ہین وہ تشفی بخش اور مستحکم ہین، ضرورت ہے کہ جدید تعلیم یافتہ حلقون مین اس کی اشاعت کیجائے،

**قرآن اور نئی روشنی**، مترجمہ جناب مولوی سید حبیب احمد صاحب کاظمی امروہوی، حجم ۱۲۰ صفحے، لکھائی چھپائی اور کاغذ اوسط درجہ، قیمت عہ، پتہ: منیجر صاحب ترقی بک ڈپو چھوٹا مارکیٹ کراچی (سندھ)

مصری صاحب قلم شیخ طنطاوی جوہری نے "القرآن والعلوم العصریۃ" کے نام سے ایک رسالہ لکھا تھا، اس کا اردو ترجمہ "قرآن اور نئی روشنی" کے نام سے کیا گیا ہے، رسالہ کا مقصود مسلمانون کو علوم جدیدہ کی طرف مائل کرنا ہے، اسکی دعوت کیلئے کلام مجید کی مختلف آیتون سے دکھایا گیا ہے کہ قرآن مجید مین مختلف علوم جدیدہ کی اصل کا سراغ

ملتا ہے، طرزِ استدلال یہ ہے کہ مثلاً قرآن مجید کی جن آیتون مین "نبات" کا ذکر آیا ہے، ان سے علم نباتات کی تحصیل، اور جنمین "نجوم" کا ذکر آیا ہے ان سے علم ہیئت کی تحصیل کی ضرورت ثابت ہوتی ہے، ترجمہ صاف اور سلیس ہے،

**مولودِ ہمایون**، از جناب حاجی محمد موسیٰ خان صاحب شروانی، حجم ۱۶۶ صفحے، کاغذ عمدہ، لکھائی چھپائی معمولی، قیمت عہ، پتہ:۔ مکتبۂ عہد آفرین، ترپ بازار، حیدرآباد دکن،

جناب حاجی محمد موسیٰ خان صاحب شروانی رئیس دتاولی کے سلسلۂ تالیف "اسلامی خلافت کا کارنامہ" کا تعارف ایک سے زیادہ مرتبہ ان صفحات مین ہوچکا ہے، "مولودِ ہمایون" اسی کا ایک حصہ ہے، اور اس پر بھی چند سال گذرے تبصرہ کیا جاچکا ہے، اب اسی کا طبع ثانی مکتبۂ عہد آفرین حیدرآباد سے شائع ہوا ہے، اس مین آنحضرت صلعم کی ولادت سے ہجرت تک کے حالات ہین جن مین آپ کی اخلاقی تعلیمات کو خصوصیت سے جمع کیا گیا ہے،

**عطیۂ پیغمبر، پیغامِ رسول، مظہرِ علم و دین** } تصنیفات جناب غلام علی خان صاحب کامل جوناگڈھی حجم بہ ترتیب ۱۱۶، ۱۲۹–۳۶ صفحات تقطیع چھوٹی، پتہ:۔ جناب منشی غلام علی خان صاحب کامل، جوناگڈھ کاٹھیاواڑ،

اول الذکر دونون رسالے چند اخلاقی رباعیات پر مشتمل ہین، نیز انھین اخلاقی احادیث کا مختصر مجموعہ بھی کہا جاسکتا ہے، ہر رسالہ مین پچاس پچاس سے زیادہ حدیثین ہین، ایک صفحہ پر ایک حدیث اور اس کا سلیس ترجمہ اور مقابل کے صفحہ پر اسی حدیث کے مضمون کو ایک ایک رباعی مین درج کیا گیا ہے، اور آخر الذکر رسالہ "مظہر علم و دین" مین "فضیلت علم و مذمت جہل" کے عنوان پر ایک مختصر مثنوی لکھی ہے، ان رسالون کا مطالعہ عام مسلمانون کے لئے مفید ہوگا،

**مغز نغز** از مولٰنا ابوبکر محمد شیث صاحب جون پوری، ناظم دینیات مسلم یونیورسٹی حجم ۲۳۶ صفحے، تقطیع چھوٹی، لکھائی چھپائی اچھی، قیمت عہ، پتہ:۔ مولوی ابو المغازی علی اعلیٰ محلہ قضیانہ جونپور،

مولٰنا ابوبکر محمد شیث صاحب نے مسلم یونیورسٹی کے نصاب تعلیم کے لئے مثنوی مولانا روم کے شش دفتر کا عطر اس مختصر مجموعہ انتخاب "مغز نغز" مین کھینچا ہے جو شش دفتر کی مناسبت سے چھ ابواب مین منقسم ہے، پہلا باب گویا

دیباچہ کتاب ہے، جسمین حمد و نعت و مناقب و اشعار مثنوی متعلق بہ مثنوی ہین، دوسرا باب مبادیِ تصوف مین ہے، جس مین مسائل ذات و صفات، نبوت، وحی، اور معجزات وغیرہ کا بیان ہے، تیسرے باب مین عام مسائل، اصطلاحیہ وحدت وجود، خیر و شر، جبر و اختیار، اور پھر مختلف ابواب مین فن تصوف کی تعلیمات، ریاضت، ارادت، مجاہدہ، ایمان و توبہ اور نتائج تعلیمات مقامات و احوال، پھر اخلاق حسنہ، زہد و تقویٰ، صبر و قناعت، شکر و سخاوت اور اسی طرح اخلاق رذیلہ کبر و نخوت، حرص و طمع شہرت و جاہ وغیرہ کے متعلق مثنوی کے منتخب اشعار مختلف عنوانون مین درج ہین، آخری باب حکایات مین ہے، جس مین سو سے زیادہ مثنوی کی حکایتین اختصار کے ساتھ اخذ کرلی گئی ہین، انتخاب کی اصل خوبی سلسلۂ بیان و سلسلہ حکایت کے ربط و تسلسل کو انتخابات کے باوجود قایم رکھنا ہے، اور یہ جامعیت بلحاظ تسلسلِ بیان در اصل مولانائے موصوف کے اس طویل مطالعہ کا نتیجہ ہے جو ان کے ذوق و عقیدت سے مثنوی کے اوراق ہمیشہ ان کے سامنے کھلے رہے ہین، اور جب انتخاب کا وقت آیا تو گویا زبانِ مثنویِ مولوی مین خلاصہ مباحث از خود قلمبند ہوگئے، کتاب کی ابتدا مین ایک مقدمہ ہے جس مین مولانائے روم کے سوانحِ حیات اور مثنوی کا مختصر تعارف کرایا گیا ہے، توقع ہے کہ یہ مجموعۂ انتخاب، نصابِ درس کے علاوہ اربابِ ذوق مین بھی مقبول ہوگا،

**منکرانِ خدا سے خطاب**، از جناب مولوی سید علی اختر صاحب اختر، حجم ۲۹ صفحے، تقطیع چھوٹی، لکھائی چھپائی اچھی، قیمت ۴ر پتہ:- مکتبہ عہد آفرین ترپ بازار، حیدر آباد دکن،

مولوی سید علی اختر صاحب اختر اس وقت حیدر آباد کے اچھے لکھنے والے شعراء مین ہین، زیر تبصرہ رسالہ انھین کے قلم سے نکلا ہے جسمین وجود باری تعالیٰ پر نہایت لطیف و موثر انداز بیان مین روشنی ڈالی گئی ہے، اگرچہ وجود باری تعالیٰ کے دلائل وہی ہین جو علم کلام مین عام طور پر بیان کئے جاتے ہین، لیکن اندازِ بیان مین منطقی دعویٰ و استحالہ کا تصور نہین پایا ہے، رسالہ کی ابتدار مین مولوی ابو الاعلیٰ صاحب مودودی کا ایک مقدمہ ثبت ہے،

**مثنوی ناسخ**، مرتبہ جناب حبیب اللہ صاحب غضنفر ایم اے، ریسرچ اسکالر الہ آباد یونیورسٹی، ناشر ہندستانی ریلوے روڈ الہ آباد، تقطیع چھوٹی، کاغذ عمدہ، خط ٹائپ، قیمت ۱۲؍

شیخ ناسخ مرحوم کی ایک مثنوی مناقب علیؓ مین تھی جو دیوان ناسخ مین شایع ہو چکی ہے، اور نیز علیحدہ رسالہ کی شکل مین بھی چھپ چکی ہے، اسی مثنوی کو جدید تحشیہ و تعلیق کے ساتھ شایع کیا گیا ہے مثنوی حمد و نعت کے بعد مناقب علیؓ کی مختلف اہم احادیث و روایات کے ترجمون پر مشتمل ہے، مرتب نے ان احادیث کا اصل متن بھی تلاش کرکے مقدمہ مین منسلک کر دیا ہے، یہ روایتین اہل سنت و شیعہ دونون کی کتابون سے ماخوذ ہین، اور آخر مین مغلق الفاظ کا فرہنگ لگایا گیا ہے، اور نیز مقدمہ مین شیخ ناسخ کے مختصر سوانح حیات لکھے ہین، اور پھر اسی مقدمہ مین اس مثنوی کے شاعرانہ خصوصیات دکھائے گئے ہین جس مین اس کو شعریت کے انبار کا حامل بتایا گیا ہے، حالانکہ یہ مثنوی محض مذہبی روایات کے سادہ اور سلیس ترجمہ پر مبنی ہے اور اس سے زیادہ اور کچھ نہین، اسی طرح مرتب کی بعض اور تنقیدین بھی محل نظر ہین،

**تلاش حق**، مترجمہ جناب ڈاکٹر سید عابد حسین صاحب ایم اے، پی ایچ، ڈی، ناشر مکتبہ جامعہ ملیہ اسلامیہ قرول باغ دہلی، حجم جلد اول ۳۶۲ و جلد دوم ۴۴۳ صفحے تقطیع چھوٹی، لکھائی چھپائی عمدہ قیمت ہر ایک جلد کی ایک ایک روپیہ،

"تلاش حق" مہاتما گاندھی کی خود نوشت سوانح حیات کا اردو ترجمہ ہے، اگرچہ مہاتما گاندھی کو دور حاضر مین جو بین الاقوامی شہرت حاصل ہے، وہ ان کی پر ہیجان، سیاسی جد و جہد کے باعث ہے، لیکن اس تلاش حق مین ان کی زندگی کا اصل مطمح نظر اس اضطراب انگیز سعی عمل سے بالکل علیحدہ گیان اور معرفت کے حصول کی ایک بہت ہی خاموش سعی نظر آتی ہے، اور وہ اپنے مطلوب منتہاے عرفان کو اپنے الفاظ مین "حق" کے لفظ سے ادا کرتے ہین، گاندھی جی کو اعتراف ہے، کہ ابھی تک انھون نے عرفان کی وہ تجلیان نہین پائی ہین جنھین اصل مطلوب کہا جاتا ہے، چنانچہ کہتے ہین "خدا کی پرستش مین اسے حق محض سمجھکر کرتا ہون، مین نے اسے ابتک نہین پایا، مگر مین برابر اسے ڈھونڈھ رہا ہون، ......" "تلاش حق" اسی "متلاشی حق" کی جستجوون کی ایک تعبیری سرگذشت ہے، ان دونون جلدون مین گاندھی جی کی پیدائش سے تحریک ترک موالات کے آغاز تک کے حالات ہین، اور ساتھ مین تلاش حق کی وہ تمام منزلین نظر آتی

ہین، جو گاندھی جی کا اصل مقصد حیات ہے، کتاب کے اردو ترجمہ کے لئے اردو کے لایق و مستند مترجم کا نام کافی ہے، جنھون نے لفظی ترجمہ کی رعایت کے ساتھ گاندھی جی کے اصل مفہوم کو ایسے انداز بیان مین جو بالعموم خود گاندھی جی اردو مین رکھتے ہین، ادا کرنے کی کوشش کی ہے، کتاب مین جا بجا گاندھی جی کی مختلف زمانون کی تصویرین بھی دی گئی ہین،

**بس کا روکھ**، مترجمہ جناب فدا علی خان ایم اے علیگ صدر شعبۂ فارسی و اردو ڈھاکہ یونیورسٹی ناشر:- کتابستان ریلوے روڈ الہ آباد، حجم ۲۶۵ صفحے، تقطیع چھوٹی، خط ٹائپ، قیمت عہ

"بس کا روکھ" یا زہریلا درخت" بنگال کے مشہور افسانہ نگار بابو بنکم چندر چٹرجی کے ایک افسانہ کا اردو ترجمہ ہے، جس مین دکھایا گیا ہے کہ جس وقت انسان کے دل مین معصیت کا بیج جگہ پاتا ہے، اس کو اسی وقت اکھیڑ کر پھینک دینا چاہئے، ورنہ وہی بیج ایک زہریلا درخت بنکر انسانیت کی بربادی کا موجب ہوتا ہے، اسی خیال کو اس افسانہ مین نہایت سبق آموز، رقت انگیز، اور دلچسپ پلاٹ مین پیش کیا گیا ہے، یہ افسانہ بابو بنکم چندر چٹرجی کے مشہور افسانون مین ہے، اور اس کا ایک اردو ترجمہ اس سے پہلے بھی کیا جا چکا ہے، اس لئے افسانہ کے متعلق کچھ زیادہ لکھنے کی ضرورت نہین، لیکن اس جدید اردو ترجمہ کی ایک خصوصیت کا اظہار ضروری ہے، جس کو کتاب کے سرورق پر "بس کا روکھ ہندوستان کی مشترکہ زبان مین" کے الفاظ سے ظاہر کیا گیا ہے، مترجم کا نفس مقصد نہایت لایق ستائش ہے، اگرچہ ہمین افسوس ہے کہ اس مشترکہ زبان کے لئے الفاظ اور جملون کی ترکیبون کے انتخاب مین مترجم کا قلم جادۂ اعتدال پر قائم نہین رہا ہی، اور چونکہ مترجم کے لئے اس قسم کی یہ پہلی کوشش ہے، اس لئے قلم مین وہ سلاست و روانی بھی نہین آئی ہے، جو ہر تحریر کا جزو ہوتی ہے خواہ وہ کسی ایک فرقہ کی زبان ہو یا مشترکہ زبان کہلاتی ہو،

**دولتِ غزنویہ**، از مولوی محمود الرحمن صاحب ندوی، ناشر:- شیخ علی بخش احمد بخش مالکان کتبخانۂ دار الآداب اندرون بھاٹی دروازہ لاہور، حجم ۳۴۹ صفحے، تقطیع چھوٹی، لکھائی چھپائی اور کاغذ اوسط درجہ، قیمت عامہ

"دولت غزنویہ" سلطنت غزنویہ کی تاریخ ہے، جسمین دولت سامانیہ کے زوال کو دکھا کر غزنویہ کی بنیاد، عہد بعہد کی

ترقی ملکی فتوحات اور علمی و تمدنی خدمات کو اجمال سے دکھایا گیا ہے، مصنف کو اس کتاب کی ترتیب کا خیال پنجاب کے اسکولوں کی تاریخی کتابوں کو دیکھ کر پیدا ہوا، اسلئے کتاب میں نمایاں پہلو عام الزامات کی تردیدوں کو حاصل ہے جنکو مرتب نے عربی فارسی ماخذوں سے مرتب کیا ہے، لیکن بہتر تھا کہ اس مقصد کیلئے "دولت غزنویہ" لکھنے کے بجائے "سیرت محمود غزنوی" مرتب کیجاتی، اور اسطرح بہت سے مباحث جو اس کتاب میں بیگانہ معلوم ہوتے ہیں وہ "سیرت محمود غزنوی" میں کھپ جاتے، مثلاً دیباچہ میں "تاریخ ہند قدیم" "تاریخ ہند اور اسلام" یا امیر سبکتگین کے حالات کے ضمن میں "عربوں اور اہل ہند کا پہلا مصافحہ" کے عنوان سے ۸ صفحوں کی طویل بحث بے جوڑ معلوم ہوتی ہے جسکو یہاں زیادہ سے زیادہ چند سطروں میں بیان کرنا تھا، نیز یہ افسوس ہے کہ کتاب کی عام ترتیب بہت زیادہ ناقص ہے، مثلاً مباحث و واقعات کو ایجابی پہلوؤں کیساتھ پیش کرنے کے بجائے ہر جگہ سلبی و تردیدی اسلوب بیان میں پیش کیا گیا ہے، مثلاً محمود کے حملہ ہند کے جسقدر واقعات بیان کئے ہیں انھیں ہر جگہ "مورخ ہند لیتھبرج" کے بیان کے رد کیساتھ شروع کیا گیا ہے، اور اس طرح شکل سے پتہ چلتا ہے کہ خود مولف کے نقطۂ نظر سے یہ واقعہ کیونکر، کب اور کس شکل میں پیش آیا، اور پھر متعدد ابواب جو قائم کئے گئے ہیں اور مختلف عنوان جو دیئے گئے ہیں وہ بھی نئی ترتیب کے محتاج ہیں، اور اسیطرح اسلوب بیان میں ژولیدہ بیانی بھی نظر آتی ہے، مثلاً ۹۵ پر ہے کہ سلطان نے واپسی کے وقت بھیرہ پر حملہ کیا، لیکن اسکے بعد ہی حملہ روم کے عنوان میں دوسرے ہی صفحہ پر لیتھبرج کے اسی بیان حملہ بھیرہ کی تردید کیجاتی ہے، اور بھیرہ کے بجائے "بھنڈے" پر حملہ بتایا جاتا ہے، کوئی بات صاف اور واضح طور پر سمجھ میں نہیں آتی، کہ مولف کا مقصود کیا ہے، بجز اسکے کہ زیادہ سے زیادہ حد امکان تک لیتھبرج کی تردید کیجائے، اور تردید میں بھی لب و لہجہ اکثر جگہ حد درجہ غضب آلود ہے، اور پھر لطف یہ ہے کہ محمود کے سر سے الزامات کے دور کرنے کی کوشش کیگئی ہے، لیکن مولف نے محمود کے حملہ ہند کے واقعات جس مجاہدانہ جوش و خروش سے بیان کئے ہیں، اور پھر ان سے جو "دینی خدمات" ثابت کئے ہیں، انھیں دیکھ کر تو یہی کہا جا سکتا ہے کہ محمود کا بڑا احسان یہی ہوتا کہ یہ احسانات نہ کئے جاتے، فارسی عربی ماخذوں سے واقعات کو جانچ پڑتال کر کے لکھنے کے بجائے تمام رطب و یابس جمع کر دیا گیا ہے، ضرورت ہے کہ لائق مولف اس کی طبع ثانی میں نہایت توجہ سے نظر ثانی کریں، کتاب میں چند تصویرین بھی

**ناشرین کتب کو اطلاع،** افسوس ہے کہ کثرت مطبوعات کے باعث ہم اپنے وعدوں کے باوجود ۱۹۳۱ء کے اختتام تک بہت سی کتابوں کے تبصرے سے سبکدوش نہیں ہو سکے، اس لئے سال رواں کے آغاز سے عارضی طور پر مطبوعات کے ان صفحات کو دو چند کر دیا گیا ہے، امید ہے کہ دو تین مہینوں کے اندر ۱۹۳۱ء تک کی تمام موصولہ کتابوں پر تبصرے شایع ہو جائیں گے، "سید ریاست علی ندوی سب اڈیٹر"

جلد بست و نہم ۲۹ | ماہ رمضان المبارک سنہ ۱۳۵۰ھ مطابق ماہ فروری سنہ ۱۹۳۲ء | عدد ۲

## مضامین

# موحدون کی عید

دنیا مین ہر مذہب و ملت نے سال کے مختلف دنون کو قومی و مذہبی خوشی و مسرت کے اظہار کے لیے چن لیا ہے اور چونکہ ہر مذہب و ملت کا نقطۂ نظر یکسان نہین اس لیے ان دنون کے انتخاب اور تعین مین بھی یکسانی نہین، یہودیون کے دن الگ ہین، عیسائیون کی تاریخین دوسری ہین، ہندون کے تہوار اور ہین اور مجوسیون کے ایام جشن خاص ہین، اسی طرح مسلمانون کی عیدین بھی سب سے علحدہ ہین،

ان عیدون اور تہوارون کا ایک عمومی مقصد تو یہ ہے کہ ملت کے الگ الگ افراد اور خاص خاص خاندانون کو گو سال کے مختلف دنون مین خوشی و مسرت کے سامان پیش آتے ہین، مگر صورت حال یہ ہے کہ زید کو خوشی ہے تو عمر کو نہین، بکر کے گھر شادی ہے تو خالد کے گھر غم، ایک گھر سے انبساط کے نغمے بلند ہو رہے ہین، تو دوسرے گھر سے صدائے ماتم، غرض فطری طور سے انسانون کی قسمت مین یہ نہین ہے کہ زید کی خوشی پوری قوم کی خوشی بنجائے اور بکر کی مسرت پوری ملت کی مسرت کا باعث ہو جائے، اس لیے جماعتی اتحاد کے لیے ضروری ہے کہ سال مین کچھ دن ایسے مقرر کیے جائین جنمین تمام افراد علحدہ علحدہ شخصیتون کے احوال کا لحاظ کئے بغیر خوشی و مسرت کا عام اظہار کر سکین، اور اسطرح قومی و ملی وحدت کا سمان مجسم ہو کر آنکھون کے سامنے آجائے،

دوسرا مقصد ان تہوارون کا یہ ہوتا ہے کہ واقعات خواہ چھوٹے ہون یا بڑے وہ بہرحال کسی نہ کسی دن واقع ہوتے ہین، جب کسی دن مین کوئی ایسا تاریخی واقعہ کسی قوم و ملت مین پیش آتا ہے جس کو یاد رکھنا اس کی اپنی قومی و ملی زندگی کے لیے ضروری ہوتا ہے، تو اس دن کو یوم عید، روز جشن اور تہوار کا دن مان لیا جاتا ہے، تاکہ سال بسال اس کی یاد تازہ ہوتی رہے،

یہی دونون مقصد مسلمانون کی عید مین بھی نہان ہین، مگر سوال یہ ہے کہ اس کے لیے کون سے دن منتخب کیے جائین، ہندوستان کے تہوارون پر غائر نظر ڈالو تو ظاہر ہوگا کہ اس نے اس کے لیے عجائبات قدرت اور زمین و آسمان کے فطری انقلابات کو زیادہ تر اپنی خوشی و مسرت کے اظہار کے لیے اختیار کیا ہے، زمین کے موسمون کے تغیرات اور آسمان کے سورج اور چاند کی حرکات کو اپنی خوشی کے اوقات بنائے ہین، جاڑا شروع ہوا تو ایک تہوار، گرمیون کا آغاز ہوا تو ایک تہوار، برسات ہوئی تو ایک تہوار، ساتھ ہی سورج گرہن اور چاند گرہن اور دوسرے ارضی و سماوی انقلابات اس کے تہوار کے دن ہین،

مجوسیون کے ہان دوسرے تمام ارضی و سماوی انقلابات و تغیرات کو چھوڑ کر صرف نیر اعظم کی عظمت اور یاد ان کے ایام جشن صرف خورشید انور کی نیرنگیون کے نذر ہین، نوروز کے جشن، نئے سال کا آغاز اور بہار کے دن ہین،

یونانیون، رومیون، مصریون، اور دوسری بت پرست قومون مین تہوار کے یہ دن ان کے علم الاصنام اور میتھالوجی کے قصون کی مناسبت سے تھے، اور انھین کی محرف نقل رومی عیسائیون نے اتاری، اور ان کو حضرت عیسیٰؑ کے یادگاری دنون سے نسبت دیکر کرسمس، نیوایرس ڈے، اور ایسٹر بنا لیے، حالانکہ ان دنون کو تاریخی حیثیت سے حضرت عیسیٰؑ سے دور کی نسبت بھی نہین، یہ وہی رومی بت پرستون کے تہوار کے دن ہین جنکو اپنے خدا کے بیٹے کے لیے بھی انھون نے اختیار کر لیا،

یہودیون کی اکثر عیدین خوشی کے بجائے غم کے دن ہین، اور ان کی حیثیت کفارہ کی ہے، وہ جسطرح مہینہ کا ہر ساتوان دن اُن کا سبت تھا، اسی طرح سال کا ساتوان مہینہ ان کی یادگار اور کفارہ کا سال تھا، اس کی مختلف تاریخون مین وہ روزے رکھتے، اپنے کو غمزدہ بناتے، اور قربانی جلاتے تھے، پھر سات دن تک خوشی مناتے تھے، یہ روزے اور یہ غم اور یہ خوشی کے مظاہر سب کے سب سرزمین مصر سے نجات کی یادگار مین تھے جیسا کہ توراۃ سفر احبار کی تیسوین فصل مین اس عید کے تمام مراسم اور احکام کی تفصیل کے بعد آخر مین ہے ۔

"تاکہ تمھاری نسل در نسل جانین کہ جب مین بنی اسرائیل کو زمین مصر سے نکال لایا تو مین نے خیمون مین آباد کیا

مین خداوند تمھارا خدا ہون، سو موسیٰ نے بنی اسرائیل سے خداوند کی عیدون کا ذکر کیا؛"

اسلام نے اپنی عید موسمون کے تغیر، اجرام فلکی کے انقلاب، ستارون کے طلوع وغروب اور سورج اور چاند کے مختلف برجون مین ہبوط وصعود کو نہین قرار دیا کہ یہ تمام مراسم بت پرستیون اور ستارہ پرستیون کے علامات تھے اور مخلوق کے مخلوق کو خدا بنانے کے نشانات تھے، اسکا مذہب مادہ پرستی سے ماورا تھا، وہ دنیا مین دائمی توحید کا آوازہ بلند کرنے کے لیے آیا تھا، وہ خدائے واحد کا پرستار تھا، اور اس کے سوا آسمان وزمین کے کسی سورج، کسی چاند، کسی موسم، کسی درخت اور کسی پتھر کو اپنا معبود نہین بناتا تھا، اس نے اپنے لیے کسی تاریخی فتح وقومی نجات کے دن کو بھی اس کے لیے منتخب نہین کیا، روز ہجرت بھی اس کی عید کا دن نہین، بدر کا یوم الفرقان بھی اس کی عید نہین، بلکہ فتح مکہ کا دن بھی اسکا تہوار نہین؛

اس نے اپنی ملت کی عمومی خوشی ومسرت کے لیے وہ دن مقرر کیا جو اس کی خیروبرکت اور نزول وحی کے مہینہ (رمضان) کے ختم کے بعد آیا، تاکہ خود قرآن بھی اس کا بت نعوذ باللہ نہ ہوجائے، اسلام کی عید خوشی ومسرت کی عید ہے، شکرانہ کی عید ہی، تکبیر وتہلیل کی عید، سجدۂ عبودیت کی عید ہے مگر کس خوشی کے واقعہ کے لیے ؟ کس مسرت کے پیغام کیلئے؟ اس واقعہ، مسرت اور پیغام خوشی کے لیے کہ خدائے واحد نے اپنے موحدون کو اپنے پیام سے سرفراز فرمایا، اس ظلمتکدہ مین ان کو نور بخشا، بت، ستارہ پرستی، مخلوق پرستی اور دوسری ہر قسم کی باطل پرستیون کی ضلالت سے نکال کر توحید کی ہدایت عطا فرمائی، قرآن پاک مین ہی،

| | |
|---|---|
| شهر رمضان الذی انزل فیه القرآن | رمضان کا وہ مہینہ ہے جس مین قران لوگون کے |
| هدی للناس وبینات من الهدی | لیے ہدایت اور حق وباطل مین تفریق کی دلیل |
| والفرقان ج فمن شهد منکم الشهر | بنکر اتارا گیا، تو جو کوئی اس مہینہ کو پاوے تو |
| فلیصمه ط ومن کان مریضا او علی | چاہئے کہ وہ مہینہ روزہ مین گذارے، اور |
| سفر فعدة من ایام اخر ط یرید الله | جو بیمار یا مسافر ہو وہ دوسرے دنون مین گنتی |
| بکم الیسر ولا یرید بکم العسر ولتکملوا | پوری کرے، خدا تمھارے ساتھ آسانی چاہتا ہے |

| | |
|---|---|
| العدة ولتکبروا اللّٰہ علیٰ ما ھدٰیکم | سچی نہین اور تاکہ تم گنتی پوری کرلو اور تاکہ اس ہدایت |
| ولعلکم تشکرون، واذا سألك | کے ملنے پر تم خدا کی بڑائیان بیان کرو، اور |
| عبادی عنی فانی قریب اجیب | تاکہ تم شکر ادا کرو، اور جب میرے بندے |
| دعوة الداع اذا دعانِ فلیستجیبوا | میری نسبت پوچھتے ہین تو مین ان کے |
| لی ولیومنوا بی لعلھم یرشدون، | قریب ہی ہوتا ہون اپنے پکارنے والے کی |
| (بقرہ ۲) | پکار کا جواب دیتا ہون جب وہ مجھے پکارتا ہے |
| | تو چاہئے کہ لوگ مجھے جواب کے لیے پکارین، اور |
| | مجھ پر یقین رکھین تاکہ وہ ہدایت پائین، |

اس کے بعد پھر قرآن مین روزے کے احکام شروع ہوتے ہین، ان کی آیتین آتی ہین، ان اوپر کی مذکورہ آیتون مین بڑی وضاحت کے ساتھ یہ ظاہر کر دیا گیا ہے کہ رمضان، قرآن، پیام توحید، نزول ہدایت، اور عطائے رہنمائی کے یادگار اور شکریہ کے لیے اور اس لیے کہ روزون کی گنتی کامل ہونے کے بعد خدا کی بڑائی اور شکریہ کا مظاہرہ کیا جائے، اور اس کو پکارا جائے جو ہمارے قریب ہی سے ہمارے دلون کی آوازین بھی سنتا ہے یہی موحدون کا روزِ عید اور یوم مسرت ہے،

یہی سبب ہے کہ عید کے دن نماز کے راستون مین اور خود نماز مین سب سے زیادہ جس حکم کی تعمیل ہوتی ہو وہ لتکبروا اللّٰہ علیٰ ما ھدٰیکم (تاکہ تم خدا کے اس ہدایت دینے پر اس کی تکبیر (بڑائی) کہو،)

دیکھو عیدگاہ کے راستہ بھر مسلمان اللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر لا الٰہ الا اللّٰہ واللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر و للّٰہ الحمد، (اللہ سب سے بڑا ہے، اللہ سب سے بڑا ہے اللہ کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہین، اللہ سب سے بڑا ہی اللہ سب سے بڑا ہی، سب خوبیان اسی کے لیے ہین کی صدائین بلند کرتے جاتے ہین، ہر نماز مین ایک ایک دفعہ تکبیر ہے تو عید کی نماز مین ہر رکعت مین چھ چھ دفعہ اللّٰہ اکبر اللّٰہ اکبر کہتے ہین کہ لتکبروا اللّٰہ کی تعمیل ہو،

اسلام نے اپنی عید کے لیے دنیا کی تمام قومون اور ملتون کے برخلاف شمسی تاریخ کا دن نہین اختیار کیا کہ وہ یکسان طور سے واقع ہو سکے، یہ اس لیے تاکہ ستارہ پرستون اور آفتاب پرستون اور موسم پرستون کے بالکلیہ برخلاف موحدون کی عید کا روز کسی ایک متعینہ شمسی یا قمری حرکت کا وقت نہ ہو، اور باطل پرستی کی ہر علامت اور نشان سے وہ پاک وصاف ہو، (یہ نکتہ معلوم رہے کہ قمر کی حرکت آفتاب کی طرح ہمیشہ یکسان نہین رہتی) دوسری ملتون کی طرح اس نے اپنی عید کو فحش گوئی، رنگ بزی، آتش افروزی اور جشن نوروزی کا مظہر نہین بنایا، بلکہ صرف اسی خدائے واحد کی پرستش، اس کی بڑائی کے اظہار، اور اس کی تکبیر کی بلندی کا موحدون کی عید کی شان یہی ہو اور اُن کی خوشی کا جشن اسی مین ہے کہ سب مل کر اس کے آگے سربسجود ہون، اور اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد کا نعرہ بلند کرین،

یہ موحدون کی عید کا دسمان تھا، جو اس کے عہد اول کے نگارستان مین آج بھی نظر آتا ہے مگر اس پورے جوش و خروش کے بعد جب آج کے مسلمانون کی کثرت پرستی پر نظر پڑتی ہے تو عید کی خوشی، محرم کے غم سے بدل جاتی ہے،

موحد اسلاف کے بیٹون نے وہ کونسا در ہے جسکو خدا کا در نہین بنالیا ہے، اور وہ کونسا دن ہو جس کو کسی نہ کسی کی نسبت سے دینی عزت نہین بخشی ہے، اور وہ کون سی پکی عمارت ہے جس کو انھون نے اپنا سجدہ گاہ نہین بنایا،

اسلام زندہ خدا کا، زندہ پیام تھا، مگر ہم نے اب اس کو صرف "مردہ خداؤن" کے مردہ رسوم نیاز و عقیدت کا حریف بنالیا ہے، اور اب جب کبھی ہمارے مقرر و محرر پورے جوش و خروش سے غیر مسلمون کے سامنے اسلام کا اصول پیش کرتے ہین، تو وہ مسلمانون کے عمل کو پیش کر کے ان کو نادم و شرمندہ بنا دیتے ہین، عزیزان! توحید صرف زبان کے کلمہ سے نہین، بلکہ دل کے یقین اور اعضاء کے عمل سے اپنی توحید کا اعلان کرو، اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ، واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد،

# مقالات

## خان اعظم تاتارخان
اور
## اسکی یادگار علمی خدمات

از

سید ریاست علی ندوی رفیق دار المصنفین،

ہندوستان مین عہد مغلیہ سے پہلے کی اسلامی تاریخ کے جو دور گذرے ہین، ان کی یاد بس اب اسی قدر باقی رہ گئی ہے، کہ وہ درۂ خیبر سے گھوڑے بڑھا کر آئے اور ملک کو تاخت و تاراج کرکے مال غنیمت سے لدے پھندے خیمہ و خرگاہ سمیٹے کابل سے پار اتر گئے، اور پھر جب دلی کی تسخیر کے بعد حکومت کے نائبین کے قیام کا دستور جاری ہوا، اور اس کے بعد جب فرمانروایان ہند کے مختلف خاندان برسر حکومت آتے گئے، تو یہ لوگ بھی بجز اس کے کہ برعظم ہند کے مختلف صوبون پر فوج کشیان کرکرکے نذرانے وصول کرنے، بغاوتون کو فرو کرنے، ہر سال جزیہ وصول کرنے کی مہمون پر جانے، اور ایک شہر کو اجاڑ کر دوسرے شہر آباد کرنے کے سوا اور کچھ نہ کر سکے،

ہندوستان کی اسلامی تاریخ کے اس دور اول یا زمانۂ وسطی کے متعلق یہ جو کچھ خیالات ہین، اس کا اصل باعث بڑی حد تک یہ بھی ہے کہ ہندوستان مین اسلامی تہذیب و تمدن، علوم و آداب، اور فنون جمیلہ وغیرہ کی جن ترقیون کا ذکر ہمارے سامنے بار بار آتا ہے، وہ سب عہد مغلیہ ہی سے تعلق رکھتی ہین، اس لئے چند ماہ پیشتر

خیال آیا تھا کہ اب ہندوستان کی اسلامی تاریخ کے اس "عہد تاتار" کی طرف بھی توجہ کیجائے چنانچہ اسی سلسلہ مین چند ماہ پیشتر معارف مین ایک مقالہ "ہندوستان آٹھوین صدی ہجری مین" پیش کیا گیا تھا، جو اس عہد کی رزمیہ داستان کے بجائے اس زمانہ کی تمدنی ترقیون کا ایک سرسری مرقع تھا، اور آج اسی سلسلہ مین اس عہد کے ایک نامور کا ذکر کیا جاتا ہے، جو گوناگون حیثیتون سے ہماری عزت وتعظیم کا مستحق ہے، وہ عالم، فاضل، صوفی، شاعر، مدبر، شجاع، سپہ سالار، اور علوم وفنون کا سرپرست بیک وقت تھا،

**تاتارخان** عہد عالمگیری کی یادگار تالیف فتاوئ عالمگیری کا نام آج زبان زد خاص وعام ہے، لیکن "فتاوئ تاتارخانیہ" کا نام باوجودیکہ زبانون پر آتا ہے، لیکن اس کے نام کے التباس سے اس کے تاتاریون کی یادگار ہونے کا شبہہ ہوتا ہے، حالانکہ جس طرح فتاوئ عالمگیری دلی مین ترتیب پائی، بالکل اسی طرح اس سے صدیون پیشتر فتاوئ تاتارخانیہ اسی دلی ہی مین تاتار خان کی فرمایش سے جو سلطان فیروزشاہ بن سپہ سالار رجب کے ممتاز ترین ارکان سلطنت مین تھا، ترتیب پاچکی تھی،

**حسب ونسب** تاتارخان نسلاً ترک تھا، کہا جاتا ہے کہ اس کے آباواجداد خراسان کے تخت شاہی کے مالک تھے، لیکن اس کی قسمت اس کو کشان کشان ہندوستان کھینچ لائی، اور پیدایش کے بعد ہی جب اس کی آنکھ کھلی تو ماں کی گود سے الگ ہوکر ایک اتفاقی واقعہ سے فرمانروائے خراسان کے محل کے بجائے فرمانروائے ہند سلطان غیاث الدین تغلق شاہ کے محل مین جاپہونچا، اور یہین اس کی پرورش ہوئی، شمس سراج عفیف مصنف تاریخ فیروزشاہی کا بیان ہے کہ "فرمانروائے خراسان نے سلطان غیاث الدین تغلق غازی کے عہد مین حکومت ہند کی ولایت ملتان و دیبالپور پر تاخت کی، شاہ خراسان کے ساتھ اس کی حبیبی بیگم بھی لشکر کے ہمراہ آئی تھی، اتفاق وقت کہ اسی سفر مین تاتارخان کی پیدایش کا وقت بھی آپہنچا، جب غیاث الدین تغلق کو اس خراسانی حملہ کا حال معلوم ہوا، تو اس نے بھی مدافعت مین پیشقدمی کی، اور دشمنون کے قریب پہونچ کر ان پر بیخبری مین شبخون مارا، تاتارخان اسی دن پیدا ہوچکا تھا، جب شبخون کی گھبراہٹ سے خراسانی لشکر مین بھگدڑ مچی اور میدان

فوج سے خالی ہوگیا تو یہ خوبصورت بچہ میدان ہی مین پڑا ملا، لوگ اس کو اٹھا کر سلطان کے پاس لے آئے، بچہ صورت شکل مین اچھا تھا، سلطان کو پسند آگیا، محل مین اس کی پرورش کا حکم جاری ہوا، تاتار ملک نام پڑا، اور شاہی خانوادہ کے بچہ کے طور پر اس کی پرورش ہونے لگی،

نشو و نما، | تاتار ملک سلطان تغلق (۷۲۰ھ تا ۷۲۵ھ) کے عہد مین خورد سال رہا، اس کے بعد جب سلطان محمد تغلق (۷۲۵ھ تا ۷۵۲ھ) کی حکومت کا عہد شباب تھا تو یہ بچہ بھی جوان ہو چکا تھا، تعلیم و تربیت شاہی خاندان کے بچون کی طرح ہوئی تھی، جوان ہونے پر فن سپہ گری مین نہایت طاق نکلا، اور فوج کے کسی معزز عہدے پر سرفراز ہوکر لڑائیون مین شرکت کرنے لگا، اور رفتہ رفتہ اپنی بہادری، دلاوری اور سپہ گری سے سارے لشکر مین تفوق حاصل کر لیا، اور سلطان محمد تغلق اس کے کارنامون کے باعث دل سے اس کا قدردان بن گیا، اور ارکین دولت مین اس کا شمار ہونے لگا، چنانچہ محمد تغلق کے دور مین ایک طرف امور مملکت مین شریک رہا، تو دوسری طرف رزمگاہون مین پہونچ کر معرکے جیتے[۱]، اور خصوصاً ان تمام لڑائیون مین جنمین محمد تغلق نے بہ نفس نفیس خود شرکت کی، ملک تاتار اکثر اس کے ہمرکاب رہا،

امیر الامرائی، | یہان تک کہ جب محمد تغلق کے سفر آخرت کا وقت آیا، اور اثنائے سفر مین وفات پائی تو امرائے دولت نے اس کے بجائے اس کے بھتیجے فیروز بن سپہ سالار رجب کو اورنگ حکومت پر بٹھانا چاہا، ان مین تاتار ملک بھی شریک تھا، اور فیروز کے تخت شاہی قبول کرنے سے انکار کرنے پر تاتار ملک ہی نے اس کا ہاتھ پکڑ کر زبردستی تخت کی جانب کھینچنا شروع کیا، اور بالآخر اسی کے اصرار سے اسنے اس منصب کو قبول کیا، اور اس سے چند لمحون کی فرصت لیکر دوگانہ شکر ادا کیا، اور اس کے بعد تخت حکومت پر جلوہ افروز ہوا[۲]،

سیاسی و جنگی کارنامے، | فیروز شاہ کی تخت نشینی کے وقت تاتار ملک کو امور مملکت مین نہایت رسوخ حاصل تھا، اور درحقیقت فیروز شاہ کی طرفداری مین اس کے آجانے سے اس کے تخت شاہی کو استوار کرنے مین اس کے

---

[۱] تاریخ فیروز شاہی از ص ۴۰۸ تا ۴۰۹، [۲] ایضاً ص ۴۶،

زبردست ہاتھ بھی کام کر رہے تھے اس کا احساس اس زمانہ مین تمام امرائے دولت کو بھی بخوبی تھا چنانچہ فیروز شاہ کے شاہی قبول کر لینے کے بعد جب دلی مین محمد تغلق کے خان جہان نے ایک خورد سال لڑکے کو محمد تغلق کا لڑکا مشہور کرکے تخت شاہی پر بٹھادیا، اور پھر اپنی ناکامی کے بعد جب اپنی معذرت پیش کی تو اس مین صحیح یا غلط اس نے یہی بیان کیا کہ اس کو فیروز شاہ اور اس کے دست راست تاتار ملک کے متعلق یہ خبر ملی تھی کہ وہ دونون مغل باغیون سے خوف کھا کر فرار ہو گئے ہین، اور اسی لئے عارضی طور پر اس نے تخت دلی کو سنبھالنے کے لئے اس بچہ کو سامنے کر دیا[1]،

تاتار ملک سے فیروز شاہ کو بھی غایت درجہ اخلاص تھا، تمام امور مملکت مین یہ شریک و دخیل رہتا، کوئی شاہی کام ایسا نہ تھا کہ اس مین اس سے مشورہ نہ کر لیا جاتا، شمس سراج عفیف لکھتا ہے:۔

"حضرت فیروز شاہ را بر تاتارخان دولتخواہ اعتماد کلی بود، در امور ملکی بیشتر احوال حضرت خسرو خوشخصال مشورت با تاتارخان کردی والبتہ حضرت فیروز شاہ با اوج جاہ برائے تاتارخان نیکخواہ کارہائے مملکت و کردارہای سلطنت بپرداخت رسانیدی، خان مذکور چون دوستداران مشہور مخلص وہواخواہ حضرت فیروز شاہ بود، صلاحیت بسیار داشت، حضرت اللہ تبارک و تعالیٰ جل جلالہ ذات او را بانواع آراستگی آراست[2]"

اسی کے ساتھ اس کے ظاہری اعزاز و اکرام کا بھی خاص لحاظ رکھا، سلطان محمد تغلق کے عہد مین یہ "درجہ ملوک" کی صف کے امراء مین تھا، فیروز شاہ نے "تاتارخان" اور "خان اعظم" کا خطاب دیا، پھر دیگر امرائے دولت سے اس کے امتیازات زیادہ قایم کئے، مثلاً جب خطاب دیا گیا تو "چتر قطیفہ" بھی بارگاہ سلطانی سے عطا ہوا، اس چتر کی ایک اہم خصوصیت یہ تھی کہ تمام امرائے دولت مین سے صرف اسی کے چتر مین "ہمائے زرین" کے بجائے "طاؤس زرین" لگانے کا اعزاز عطا کیا گیا تھا، حالانکہ یہ طاؤس زرین اس زمانہ مین صرف سلاطین کے چتر کی

[1] تاریخ فیروز شاہی ص ۵۱، ۶۸ [2] ایضاً ص ۳۹۱،

ایک مخصوص نشانی سمجھی جاتی تھی،

تاتارخان باوجودیکہ خانجہان یعنی وزارت عظمیٰ کے عہدہ پر فائز نہین تھا، کہ وہ صاحب قلم سے زیادہ صاحب السیف کی حیثیت رکھتا تھا، لیکن اس کے باوجود دربار اور درون محل اور بیرون محل شاہی مین امرا و عہدیدارون کی جو نشستین متعین تھین، ان مین سب سے اعزازی نشست یعنی تخت کے دائین جانب کی جگہ تاتارخان کے لئے مخصوص تھی، حالانکہ دربار کے آداب و قوانین کے رو سے اصولاً یہ جگہ خانجہان کے لئے مخصوص ہوتی تھی، اور ہر زمانہ مین اسی پر عملدرآمد رہا، مگر عہد فیروز شاہی مین یہ صرف تاتارخان کی ذاتی وجاہت تھی کہ اس کو اعزاز و اکرام مین وزیر سلطنت سے بھی ممتاز رکھا گیا، اور تاحیات وہ سلطان فیروز شاہ کے دائین پہلو پر بیٹھتا رہا، اور اس کے انتقال کے بعد جب وہ جگہ خالی ہوئی تو پھر وہ خانجہان ہی کے حصہ مین آئی، اور یہ امتیاز خوانین مین سے کسی دوسرے کو حاصل نہین ہوا[۱]،

تاتارخان جب تک زندہ رہا، فیروز شاہ کا یہی برتاؤ اس کے ساتھ قائم رہا، یہ لڑائیون مین ہمیشہ شرکت کرتا تھا، اور عہد فیروز شاہی کے باکمال دلاورون مین شمار کیا جاتا تھا، ۷۵۴ھ مین بنگالہ کی مشہور مہم اسی نے سر کی، اور اس مین اس کی بہادری، دلاوری، دشمنون سے رحمدلی، اور امور مملکت مین اصابت رائے کے جوہر نہایت نمایان ہوئے،

بنگالہ کی یہ مہم حاجی الیاس الملقب بہ شمس الدین شاہ کے خلاف اختیار کی گئی تھی، لشکر آرائی کے وقت فیروز شاہ نے قلب کی تیس ہزار فوج پر تاتارخان کو سپہ سالار مقرر کیا تھا، تاتارخان نے فن سپہ گری کے جوہر دکھائے اور گھمسان کی لڑائی کے بعد میدان اس کے ہاتھ مین آگیا، اس کے بعد جب شمس الدین شاہ فرار ہوا تو تاتارخان منڈوہ سے اکدالہ تک اس کے پیچھے تعاقب کرتا چلا گیا، جب شمس الدین کے قریب پہونچا تو للکار کر کہا۔

"اے شمس سیاہ رو کجا میروی مردرامی بایست کہ بروی مردان پشت ندہد، زمانے ایستادہ شو

---

[۱] تاریخ فیروز شاہی ص ۳۹۰-۳۹۱، ۲۰۶،

"تاقوت بجائے فیروز شاہی می بینی"

اس کے بعد تاتارخان اس کے سر پر اس طرح جا پہونچا کہ ایک ہی حملہ میں اس کا کام تمام کر سکتا تھا، مگر محض اپنی رحمدلی اور پاکیزہ اخلاق سے اس پر تلوار اٹھانے کے بجائے، ہاتھ کھینچ لیا اور شمس الدین قلعہ مین جا کر پناہ گزین ہو گیا، جب فیروز شاہ نے شمس الدین پر قابو پا جانے کے باوجود اسے تہ تیغ کرنے سے باز رہنے کا سبب پوچھا تو جواب مین کہا:-

"بر تاجداران تیغ انداختن کار من نیست"[1]

اخلاقی کمالات، تاتارخان فطرۃً نہایت عابد و زاہد اور متبع شریعت تھا، احکام شرعیہ کے اوامر و نواہی کا ہمیشہ پاس رکھتا، اس زمانہ مین خوانین و ملوک کا دستور تھا کہ وہ لڑائیون مین اپنے پہلو بہ پہلو اپنی کنیزون کو بھی گھوڑون پر سوار کر کے ساتھ لیجاتے لیکن تاتارخان نے یہ روش کبھی پسند نہین کی اور پردہ کے خیال سے ان کے لئے رتھ کا انتظام کراتا، اور اس کی کنیزین اسی رتھ مین سوار ہو کر لڑائیون مین ساتھ جاتین، شمس سراج عفیف لکھتا ہے:-

"در دل خان اعظم و خاقان معظم عالم دین، حاجی و غازی تاتارخان چندان خوف امور شرع بود کہ چون خان اعظم مذکور در لشکر منصور روان شدی کنیزگان خود را اسپ سوار نبردی، گرد و نہارا کنایندہ بود کہ آنرا بزبان ہندی" بھر کر" گویند خان مذکور برائے ستر آنرا تخت پوش کنانیدہ بود و مانند حجرۂ ساختہ کنیزگان را درون گرد و نہا قفل میکردند تا نظر نامحرم بر ایشان نہ فتد زہے احتیاط کہ تاتارخان اہل برکات داشت ہمہ افعال پسندیدہ و خصال ستودہ در ذات تاتارخان مرکب بود"[2]

اس عہد مین امرائے دولت مین شراب نوشی کا عام چرچا تھا، مگر اس نے شراب کا پیالہ کبھی منہ سے نہین لگایا، سلطان فیروز شاہ کے دل پر اس کی اس پاکباز زندگی کا گہرا نقش تھا، کیونکہ یہ اپنی طبیعت سے مجبور ہو کر کبھی کبھی فیروز شاہ کو غیر شرعی امور کے ارتکاب پر ٹوک بھی دیتا تھا،

---

[1] تاریخ فیروز شاہی، ص ۹۰ سے ۳۹۱ و ۲۸۶ [2] ایضاً ص ۳۹۳ و ۳۹۴،

سلطان فیروزشاہ پہلے شراب کا سخت عادی تھا، اتفاق سے تخت نشینی کے بعد جب ہانسی آیا تو نماز جمعہ کے بعد شیخ الاسلام قطب الدین کی زیارت کو گیا، تاتارخان بھی سلطان کے ہمراہ تھا، شیخ الاسلام سے اور ان دونوں سے مصافحہ کے بعد سلسلۂ گفتگو شروع ہوا، شیخ الاسلام نے اثنائے گفتگو میں سلطان کو ترک مینوشی کی نصیحت کی، اور سلطان نے بہ اقرار صالح شیخ الاسلام کے سامنے شراب نوشی سے توبہ کرلی، لیکن کچھ زمانہ گذرنے کے بعد سلطان اس عہد پر قائم نہیں رہا، اور اس کی مجلس میں کبھی کبھی جام شراب کا دور چلنے لگا، مگر تاتارخان کی طبیعت سے آگاہ تھا، اس لئے اپنی عادت کو اس سے ہمیشہ چھپانے کی کوشش کرتا رہا،

لیکن تاتارخان اس کے سفروحضر کا حاضر باش تھا، اس لئے اس سے یہ راز کب تک نہاں رہتا، چنانچہ ایک مرتبہ سلطان ۷۶۵ھ میں لکھنوتی جارہا تھا، اثنائے راہ میں ایک جگہ قیام ہوا، اتفاق سے ایک دن اثنائے راہ ہی میں بارگاہ سلطانی میں صبح کے وقت سلطان کے ہم مشرب مصاحبین کا اجتماع ہوا، مجلس میں رنگ برنگ کی مختلف قسم کی شرابوں کا اہتمام تھا، سلطان نماز صبح اور اوراد و وظائف سے فارغ ہوکر شراب کا پیالہ منہ سے لگانا ہی چاہتا تھا کہ ناگاہ دروازے پر تاتارخان کی آمد کی خبر ملی، لوگوں نے سلطان کو اس سے آگاہ کیا، وہ یہ سنتے ہی سخت بےچین ہوا، اور ایک سربرآوردہ امیر فتح خان کو بھیجا کہ وہ تاتارخان کو اس وقت اندر آنے سے باز رکھے، لیکن تاتارخان کو کوئی اہم مشورہ طلب کرنا تھا، اس لئے فتح خان کی کوششوں کے باوجود تاتارخان واپسی پر رضامند نہیں ہوا، آخر سلطان کو چارونا چار تاتارخان کو اندر آنے کی اجازت دینی پڑی، لیکن تاتارخان سے یہ راز پوشیدہ رکھنے کے لئے یہ خاص اہتمام کیا کہ شراب کو مع تمام سازوسامان کے اپنے پلنگ کے نیچے رکھوایا اور سب کو ایک چادر سے ڈھک دیا اور اس کے بعد مزید احتیاط کے لئے خود پلنگ سے نیچے اتر کر اسی رخ پر نیچے قالین پر بیٹھ گیا، اس اہتمام کے ختم ہونے کے بعد تاتارخان اندر بلایا گیا اور اسی اہتمام سے اس عظمت کا پتہ چلتا ہے جو سلطان فیروزشاہ کے دل میں تاتارخان کے بلند اخلاق کی قائم تھی،

مگر سوء اتفاق سے سلطان کا یہ اہتمام بالکل بےسود ثابت ہوا، اور تاتارخان کے اندر آتے

ہی اس کی نگاہ اسی پلنگ کے نیچے جا پہنچی، اور اس نے خفیہ سامان کا پورا جائزہ لے لیا، اور اسی کے ساتھ اس پر ایک سناٹا چھا گیا، اور اس کی خاموشی سے مجمع مین ایک عام خاموشی چھا گئی، تھوڑی دیر کے بعد تاتارخان نے پھر سلسلۂ گفتگو چھیڑ کر کچھ نصیحت آمیز پیرایہ مین ذومعنین جملے کہکر سلطان پر چوٹین شروع کر دین جس پر سلطان نے کسی قدر خفت کے ساتھ جواب دیا کہ "اس سے کیا مطلب ہے؟ شاید میری کوئی حرکت پسند نہین آئی ہے" اس پر تاتارخان نے کھل کر کہا "پلنگ کے نیچے کچھ علامتین دیکھ رہا ہون" اس کے جواب مین سلطان نے اقرار کیا کہ "تاتارخان کبھی کبھی اس طرف میلان ہو جاتا ہے" اس پر تاتارخان نے پھر نصیحتین شروع کین، مگر اب سلطان بہت خفیف ہو چکا تھا، آخر بشریت غالب آئی اور کسی قدر برہم لہجہ مین قسم کھا کر یہ انوکھے قسم کا عہد کیا کہ "جب تک تم اس لشکر مین ہو مین شراب کو ہاتھ نہ لگاؤنگا" مگر تاتارخان نے اس کی بھی کوئی پرواہ نہ کی، اور صرف "الحمد للہ" کہکر وہان سے اٹھ آیا،

سلطان کو اس واقعہ مین اس قدر ندامت اٹھانی پڑی کہ اس مرتبہ تاتارخان کا یہ رویہ اس کی طبیعت پر ناگوار گذرا، اور اس کو اپنے شاہانہ رعب و داب کے خلاف سمجھا، لیکن اس کے باوجود اس نے تاتارخان کو ایک حرف بھی زبان سے نہین کہا، اور اس وقت بالکل خاموش رہا، اس کے بعد جب چند دن گذر گئے، اور اس کا اندیشہ باقی نہین رہا کہ تاتارخان کو اب کوئی خیال ہوگا، تو اس نے اس سے کہا کہ "حصار فیروزہ مین رعایا پریشان ہے، تم وہان جا کر لوگون مین امن و سکون پیدا کرو" سلطان کا یہ فرمان صرف اس لئے صادر ہوا کہ اس کی قسم برقرار رہے اور شراب نوشی کا موقع ملجائے، لیکن اس کے ساتھ ساتھ تاتارخان پر بھی اپنے اس مدعا کو ظاہر نہ ہونے دیا، اور سلطان نے اپنی ناراضی کے باوجود اس کا احترام ملحوظ رکھا،[1]

زہد و ورع و ریاضت روحانی، غرض اسی طرح اس کی تمام زندگی نہایت زہد و اتقا، سے گذری، تصوف کا بھی اچھا مذاق تھا، آخر عمر مین کسب و ریاضت مین مصروف رہتا، اور پھر سلطان سے اجازت لیکر حج و زیارت سے بھی مشرف ہوا، شمس سراج عفیف اس کے ذوقِ تصوّف کے متعلق لکھتا ہے:۔

---

[1] تاریخ فیروز شاہی ص ۹۷ و ازہ ۴ تا ۱۴۸،

"از غایت فراوان وجد بے پایان تاتارخان پاے برزو بان عشق نہاد حضرت اللہ تبارک و تعالیٰ جل جلالہ بقدرت اعلیٰ ابواب شوق در دل او کشاد"

اس کے بعد اس کا ایک شعر جو تصوف کے رنگ مین ہی نقل کرتا ہی،

"چنانچہ خان مذکور خبر داد

گفتی کہ تتارخان دیرینہ غلام تست، اغماز چنان کردی گوئی کہ نمی دانی[1]"

مجمع کمالات غرض تاتارخان عہد فیروز شاہی کے ممتاز ترین اراکین مین تھا اور دنیاوی اعزاز و اکرام مین بلند رتبہ رکھنے کے علاوہ اپنے بلند و پاکیزہ اخلاق، زہد و اتقا، اور اتباعِ شریعت مین بھی ایک نمونۂ کمال تھا، یہی وجہ تھی کہ اگر ایک طرف اپنے فنونِ سپہ گری اور امورِ مملکت مین باکمال سمجھا جاتا تھا، تو دوسری طرف مختلف علوم و آداب مین بھی اس کو وافر حصہ عطا ہوا تھا، چنانچہ آدابِ امارت کے لحاظ سے اگر شعر و شاعری سے خاص دلچسپی تھی اسی طرح علوم شرعیہ سے بھی بخوبی آگاہ تھا، اور پھر علم تصوف مین بھی درک رکھتا تھا،

شاعری اس کے شاعرانہ ذوق کا اندازہ ذیل کی ایک غزل سے ہوگا، جو اگرچہ غزل کے رنگ مین ہی لیکن ایک خاص واقعہ سے متعلق ہے، یعنی سلطان محمد تغلق ایکبرتبہ اس سے کسی بات پر کبیدہ خاطر ہوا تھا، اسی کو منانے کیلئے یہ غزل لکھی اور اس کو بارگاہ سلطانی تک پہونچایا، اس غزل کے چند شعر یہ ہین:-

وہ ندانم از کجا رنجیدۂ، بے سبب از دوستان ببریدۂ

بانگ نی خوش می زند جانانِ من نالۂ بیچارگان نہ شنیدۂ

در تو باری ہر گز این عادت نبود از طریق خود دگر گردیدۂ،

گر گناہے کردہ ام ما را ببخش زانکہ تو چندین گنہ بخشیدۂ

از تتار خستہ باللہ العظیم، نیست جرمی بے سبب رنجیدۂ[2]

[1] تاریخ فیروز شاہی ص ۳۹۳، [2] ایضاً ص ۳۹۰

